نکل سکے اور ہم جن میدانوں میں گھوڑے دوڑا رہے ہیں نہ ان کی وسعت کی انتہا ہے اور نہ ان کے عجائب و لطائف کا شمار۔

غالب :۔ میں آپ کا مطلب نہیں سمجھا

م۔ن۔ ارشد :۔ خوگر صاحب یہ کہنا چاہتے ہیں کہ ہم ایک نئی دنیا میں رہتے ہیں۔ یہ ریڈیو، ہوائی جہاز اور دھماکے سے پھٹنے والے بموں کی دنیا ہے۔ یہ بھوک، بیکاری انقلاب اور آزادی کی دنیا ہے۔ اس دنیا میں رہ کر ہم اپنا وقت حسن و عشق گل و بلبل شیریں و فرہاد کے افسانوں میں ضائع نہیں کر سکتے۔ شاعری کے لئے اور بھی موضوع سخن ہیں۔ جیسا کہ ہمارے ایک شاعر نے کہا ہے

آج تک سرخ و سیہ صدیوں کے سائے تلے
آدم و حوا کی اولاد پہ کیا گذری ہے
موت اور زیست کی روزانہ صف آرائی میں
ہم پہ کیا گذرے گی۔ اجداد پہ کیا گذری ہے
یہ حسین کھیت پھٹا پڑتا ہے جوبن جن کا
یہ ہر اک سمت پُراسرار کڑی دیواریں
یہ بھی ہیں ایسے کئی اور بھی مضموں ہوں گے۔

راجہ مہدی علی خاں :۔ بہت خوب ”یہ بھی ہیں ایسے کئی اور بھی مضموں ہوں گے“
ایسے ہی مضامین میں سے ایک مضمون ”ڈاک خانہ“ ہے جو میری اس نظم کا جو میں ابھی آپ کے سامنے پڑھوں گا۔ موضوع ہے۔

غالب :۔ ڈاک خانہ؟

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

راجہ عہد علی خاں :۔ مرزا اس میں حیران ہونے کی کیا بات ہے۔ سنئے عرض کیا ہے۔

ڈاک خانے کے ہے اندر آج اُف کتنا ہجوم
ڈالنے کو خط کھڑے ہیں کس قدر اُف آدمی
ان میں ہر اک کی تمنا ہے کہ وہ
ڈال کر جلدی سے خط یا پارسل
بھاگ کر دیکھے کہ اُس کی سائیکل
ہے پڑی باہر جہاں رکھ کر اُسے
ڈاک خانے میں ابھی آیا تھا وہ خط ڈالنے
جا رہے ہیں خط چہار اطراف کو
بمبئی کو، مصر کو، لندن کو، کوہِ قاف کو
دیکھنا آئی ہے اِک عورت لفافہ ڈالنے
کون کہتا ہے کہ اک عورت ہے یہ
یہ تو ہے لڑکا کسی کالج کا کہ
جس کے بال
خد و خال
اس قدر ملتے ہیں عورت سے کہ ہم
اُس کو عورت کا سمجھتے ہیں بدل
اُف ہماری لغزشیں
ہے مگر کس شخص کا یہ سب قصور

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کیا نظر میری نہیں کرتی ہے کام

جھٹ پٹا سا ہو گیا ہے شام کا

یا ہمارے ہے تمدّن کا قصور

کہ ہمارے نوجوان

ڈاک خانے میں ہیں جب آتے لفافہ ڈالنے

اس قدر دیتے ہیں وہ دھوکا ہمیں

کہ نظر آتے ہیں ہم کو عورتیں

(نعروں کی داد دی جاتی ہے۔ ہر طرف سے مرحبا۔ بھئی کمال کر دیا کے نعرے بلند ہوتے ہیں۔ مرزا غالب کی سراسیمگی ہر لمحہ بڑھتی جا رہی ہے)

م۔ ن۔ ارشد:۔ اب میں ہندوستان کے مشہور شاعر پروفیسر غنیظ سے درخواست کروں گا کہ وہ اپنے تازہ افکار سے ہمیں نوازیں۔

پروفیسر غنیظ:۔ میں نے تو کوئی نئی چیز نہیں لکھی۔

ہیرا جی:۔ تو پھر وہی نظم سنا دیجئے جو پچھلے دنوں ریڈیو والوں نے آپ سے لکھوائی تھی۔

پروفیسر غنیظ:۔ آپ کی مرضی تو وہی سن لیجئے۔ عنوان ہے "لگائی"

فون پھر آیا دلِ زار! نہیں فون نہیں

سائیکل ہوگا، کہیں اور چلا جائے گا

ڈھل چکی رات اترنے لگا کھمبوں کا بخار

کمپنی باغ میں لنگڑانے لگے سرد چراغ

تھک گیا رات کو چلّا کے ہر اک چوکیدار

گلی کے [illegible]

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

یاد آتا ہے مجھے سرمئی دنبالہ دار
اپنے بے خواب گھروندے ہی کو واپس لوٹ تو
اب یہاں کوئی نہیں، کوئی نہیں آئے گا

(نظم کے دوران میں اکثر مصرعے دو دو بلکہ چار چار بار پڑھوائے جاتے ہیں اور پروفیسر غیظ بار بار مرزا غالب کی طرف داد طلب نگاہوں سے دیکھتے ہیں۔ مرزا غالب مبہوت ہیں)

م۔ن۔ ارشد:۔ حضرات میرے خیال میں یہ کوئی عشقیہ نظم نہیں ہے بلکہ اس میں شاعر نے ملک کے اینٹی فائشسٹ جذبے کو خوب نبھایا ہے۔

رفیق احمد:۔ (سرگوشی کے انداز میں ہیراجی سے) بکواس ہے!

م۔ن۔ ارشد:۔ اب ہیراجی اپنا کلام پڑھیں گے۔

ہیراجی:۔ میری نظم کا عنوان ہے "بینگن"

غالب:۔ بینگن؟

ہیراجی:۔ بینگن۔ اگر آپ آم کی صفت میں قصیدہ لکھ سکتے ہیں۔ تو کیا بندہ بینگن پہ نظم لکھنے کا حقدار نہیں۔

غالب:۔ معاف کیجئے گا۔ نظم پڑھیئے۔

ہیراجی:۔ عرض کیا ہے:۔

چنچل بینگن کی چھب نیاری
رنگ میں تم ہو کرشن مراری
جان گئی ہیں سکھیاں پیاری
رادھا راتی آ ہی گئی تو

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کرشن کنہیا ڈھونڈھ رہے ہیں

لیکن میں تو بھول چکا ہوں

بینگن سے یہ بات چلی تھی

بھوک لگی ہے کتنی ہائے

جی میں ہے اک بھون کے بینگن

کھاؤں لیکن رادھا پیاری

رنگ کو اُس کے دیکھ کے مجھ کو

یاد آتے ہیں کرشن مراری

اس لئے بھوکا رہنا بہتر ——

چونکہ میں ہوں پریم پجاری

(ہر طرف سے داد دی جاتی ہے۔ بعض شعراء کہتے ہوئے سنے جاتے ہیں۔ یہی جدید شاعری میراجی کا ہی حصّہ ہے)

م۔ ن۔ ارشد:۔ اب جناب بکرماجیت ورما سے استدعا کی جاتی ہے کہ اپنا کلام سنائیں۔

**بکرماجیت ورما:۔** میں نے حسبِ معمول کچھ گیت لکھے ہیں۔

**غالب:۔** (حیران ہو کر) شاعر اب گیت لکھ رہے ہیں، مرے اللہ دنیا اب کدھر جا رہی ہے

**بکرماجیت ورما:۔** مرزا آپ کے زمانے میں گیت شاعری کی ایک باقاعدہ صنف قرار نہیں دئے گئے تھے۔ دورِ جدید کے شعراء نے انھیں ایک قابلِ عزت صنف کا درجہ دیا ہے۔

**غالب:۔** جی ہاں ہمارے زمانے میں عورتیں، بھانڈ، مراسی یا اس قماش کے لوگ گیت لکھا کرتے تھے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

بکرما جیت ورما :- پہلا گیت ہے "برہن کا سندیس" عرض کیا ہے :-

اُڑ جا او پردیس رے کوّے اُڑ جا دیس بدیس

سن کر تیری کائیں کائیں

غالب :- خوب۔ سن کر تیری کائیں کائیں!

بکرما جیت ورما :- عرض کیا ہے۔

سن کر تیری کائیں کائیں

آنکھوں میں آنسو بھر آئیں

بول یہ تیرے من کو بھائیں

مت جانا پردیس رے کوّے اُڑ جا دیس بدیس

م۔ ن۔ ارشد :- جی کیا اچھا خیال ہے۔ پنڈت صاحب۔ میرے خیال میں ایک گیت آپ نے کبوتر پر بھی لکھا تھا۔ وہ بھی مرزا کو سنا دیجئے۔

بکرما جیت ورما :- سنئے پہلا بند ہے :-

بول کبوتر بول!

دیکھ کوئلیا کوک رہی ہے

من میں میرے ہوک اٹھی ہے

کیا تجھ کو بھی بھوک لگی ہے

بول غٹر غوں بول۔ کبوتر

بول کبوتر بول!

باقی شعرا :- (یک زبان ہوکر) بول کبوتر۔ بول کبوتر۔ بول کبوتر۔ بول۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

(اس اثنا میں مرزا غالب نہایت گھبراہٹ اور سراسیمگی کی حالت میں دروازے کی طرف دیکھتے ہیں)۔

**بکرما جیت ورما:۔** اب دوسرا بند سنئے:۔

بول کبوتر بول!

کیا میرا ساجن کہتا ہے

کیوں مجھ سے روٹھا رہتا ہے

کیوں میرے طعنے سہتا ہے

بھید یہ سارے کھول۔ کبوتر

بول کبوتر۔ بول!

**باقی شعراء:۔** (یک زبان ہو کر) بول کبوتر۔ بول کبوتر۔ بول کبوتر۔ بول۔

(اس شور و غل کی تاب نہ لا کر مرزا غالب بھاگ کر کمرے سے باہر نکل جاتے ہیں۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# ٹیوٹر

اگر اس مضمون کا عنوان "ٹیوٹر" کی بجائے "میں ہوں خانہ بدوش" یا "میں ہوں اپنی شکست کی آواز" ہوتا۔ تو بھی یہ نہایت موزون اور مناسب عنوان سمجھا جاتا۔ کیونکہ ایک "ٹیوٹر" اور "خانہ بدوش" میں زیادہ فرق نہیں ہوتا۔ دوسرے یہ ممکن نہیں کہ ناکام عاشق اور شکستہ حال شاعر کے بعد ٹیوٹر سے بڑھ کر کوئی شخص اپنی شکست کی آواز آپ ہو۔ لفظ ٹیوٹر تھوڑی سی تشریح کا محتاج ہے۔ انگریزی دان اصحاب تو ٹیوٹر کی "شخصیت" سے بخوبی واقف ہیں۔ مگر اردو دان حضرات شاید اس شامت کے مارے انسان سے روشناس نہیں۔ ٹیوٹر اردو میں لفظ معلّم کا ہم معنی ہے۔ مگر ایک معلّم اور ٹیوٹر میں اتنا ہی فرق ہے جتنا کہ ایک ڈھیلی ڈھالی شلوار اور ایک چست اور کسی ہوئی پتلون میں۔ بیچارہ معلّم عربی اور فارسی کا عالم و فاضل ضعیف العمر اور ضعیف الاعتقاد انسان ہے جس کی

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

عجیب و غریب ہیئت ہر راہرو کو ہنسنے یا کم از کم مسکرانے پر مجبور کرتی ہے۔ اس کے برعکس ٹیوٹر نہایت سبک خرام نوجوان ہے۔ جو عام انسانوں سے اس طرح پہچانا جاتا ہے کہ وہ ایک ٹوٹی پھوٹی سائیکل پر سوار ہوتا ہے۔ اس کی پتلون میں ایک آدھ پیوند لگا ہوتا ہے اور اس کی ٹائی شاعر کے اس شعر کی یاد دلاتی ہے جس میں کہا گیا ہے۔

حیف اُس چار گرہ کپڑے کی قسمت غالبؔ
جس کی قسمت میں ہو عاشق کا گریباں ہونا

چند سال کا ذکر ہے۔ میں نے بھی تلاشِ معاش سے تنگ آ کر ٹیوٹر کا پیشہ اختیار کر لیا۔ یہ وہ زمانہ تھا۔ جب میرے پاؤں میں چکر تھا۔ اور جب میرا پسندیدہ شغل لاہور کے کوچوں اور بازاروں میں گھومنا اور یہ صدا بلند کرنا تھا۔

بیچتے ہیں علم ہے کوئی لینے والا

مجھے اس بات کا اعتراف ہے کہ شروع میں مجھے اس پیشہ کے متعلق چند نہایت رنگین قسم کی غلط فہمیاں تھیں۔ مثلاً یہ کہ مجھے رؤسا اور امرا کی خوبصورت لڑکیوں کو پڑھانا ہو گا۔ نہایت معقول طلب ملے گی۔ میرے لئے ہر روز موٹر بھیجی جائے گی۔ مگر جلد ہی یہ تمام دلآویز خواب سراب سے بھی زیادہ باطل ثابت ہوئے۔

میری پہلی ٹیوشن کی داستان یوں شروع ہوتی ہے۔ ایک دن میں نے کسی انگریزی اخبار میں پڑھا۔ "رائے بہادر فقیر چند کو اپنی لڑکی کے لئے ایک ٹیوٹر درکار ہے" لکھا تھا۔ غرض مند دولت خانے پر ملاقات کریں۔ پتہ اکیس گاف روڈ۔ چنانچہ میں بھی قسمت آزمانے کے لئے علی الصبح گاف روڈ کی طرف روانہ ہوا۔ جب متعدد بازار سڑکیں باغ عبور کرنے پر ۲۱ - گاف روڈ نظر آئی تو میں نے نہایت گھبراہٹ کی حالت میں ہر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

آنے جانے والے سے یہ پوچھنا شروع کیا "کیوں صاحب۔ آپ مجھے کیس گاف روڈ کا پتہ بتا سکتے ہیں" لیکن کسی بھلے مانس کو ۱۲۔ گاف روڈ کا پتہ معلوم نہ تھا۔ خیال آیا، راستہ سے بھٹک گیا ہوں اور لوٹ چلوں کہ اتنے میں ایک موڑ کے قریب ایک کمزور سے انسان نے سائیکل سے اُتر کر نہایت مری ہوئی آواز میں مجھ سے پوچھا "کیوں صاحب آپ مجھے ۱۲۔ گاف روڈ کا پتہ بتا سکتے ہیں؟" میں نے رازدارانہ لہجے میں کہا "آپ کو رائے بہادر فقیر چند کے ہاں جانا ہے۔" نووارد ایک خشک ہنسی ہنسا "آپ کو کس طرح معلوم ہوا؟" اس نے کہا "کیونکہ مجھے بھی وہاں جانا ہے۔" "اخاہ" اُس نے کہا "تو آپ ٹیوٹر ہیں" ہم دونوں نے ہاتھ ملایا اور قہقہہ مار کر ہنسنے لگے۔ اب ہم اس امر پر بحث کر رہے تھے۔ کہ کیا رائے بہادر فقیر چند کو سوائے ۱۲۔ گاف روڈ کے کہیں جگہ میسر نہ ہوئی کہ وہ کوٹھی بنا سکتے کہ اتنے میں ایک تیسرا نوجوان ہماری طرف آتا ہوا دکھائی دیا۔ چھوٹتے ہی اُس نے پوچھا "کیوں صاحب! اکیس گاف روڈ کدھر ہے" ہم دونوں نے بے ساختہ کہا۔ "تو آپ کو رائے بہادر فقیر چند کے ہاں جانا ہے" وہ کچھ گھبرایا۔ مگر جب ہم ہنسنے لگے تو ہماری بات سمجھ گیا۔ اور اب ہم موڑ پر تین ٹیوٹر کھڑے تھے۔ میں نے تجویز پیش کی کہ ہم اس موڑ پر چند منٹ اور ٹھہریں تاکہ اپنی برادری کے چند اور افراد اپنے ساتھ لے کر ایک جلوس کی شکل میں رائے بہادر کے گھر وارد ہوں۔ چشم زدن میں اس موڑ پر ٹیوٹروں کا ایک مجمع اکٹھا ہو گیا۔ اس طرح معلوم ہوتا تھا کہ لاہور کے ہر پڑھے لکھے آدمی نے ٹیوٹر کا پیشہ اختیار کر رکھا ہے۔ اس مجمع میں ہر قماش کے لوگ شامل تھے۔ پروفیسر۔ وکیل۔ کلرک۔ بیکار چنانچہ اب ہم جس سائیکل سوار کو اپنی جانب آتا دیکھتے اُسے یہ کہہ کر "آپ کو ۱۲۔ گاف روڈ جانا ہے" اپنی مجلس میں شریک کر لیتے۔ دس پندرہ منٹ کے بعد ہم ٹیوٹروں کا ایک اچھا

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

خاصہ ہجوم" رائے بہادر کی کوٹھی میں داخل ہوا۔ دیکھنے میں گو ہم تمام مختلف تھے مگر بہت سی باتوں میں ایک دوسرے کے بالکل مشابہ تھے۔ مثلاً گھبراہٹ، پریشانی، آشفتہ حالی سب کے چہروں سے مترشح تھی جیبیں سب کی خالی، سائیکلیں سب کی پرانی۔ نگاہیں سب کی گرسنہ اور اداس۔

رائے بہادر نے ٹیوٹروں کے استقبال کے لئے ایک علیحدہ کمرہ مخصوص کر رکھا تھا جس میں دو کلرک صرف اس کام کے لئے بٹھائے گئے تھے۔ کہ ہر ایک ٹیوٹر کا نام، تعلیم، تجربہ، سارٹیفکیٹوں کی تعداد وغیرہ نوٹ کریں۔ اس کے بعد باری باری ہر ایک ٹیوٹر کو رائے بہادر کے پاس ملاقات کے لئے بھیجیں۔ تقریباً تین گھنٹے کے بعد میری باری آئی۔ رائے بہادر فقیر چند نے ایک چھلتی نگاہ میں میرا جائزہ لیا۔ اور کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ اس کے بعد آپ نے مجھ سے تین باتیں پوچھیں۔

"آپ شادی شدہ ہیں؟"

"جی نہیں۔"

"آپ نے پہلے بھی کسی لڑکی کو پڑھایا ہے؟"

"جی نہیں۔"

"آپ میری لڑکی کو بی۔ اے پاس کرانے کا دعویٰ کر سکتے ہیں؟"

"جی نہیں۔"

"آپ باہر تشریف لے جائیں میرے پاس ایسے ٹیوٹروں کے لئے کوئی جگہ نہیں۔"

میں پیشانی سے پسینہ پونچھتا ہوا باہر آیا۔ اور بغیر کسی سے کلام کئے سائیکل پر سوار ہو کر ہوا ہو گیا۔ . . . . . .

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

چند دن کی دوڑ دھوپ کے بعد مجھے خبر ملی۔ کہ چودھری صدر دین کے ہاں ٹیوٹر کی جگہ خالی ہے۔ چودھری صاحب کو ایسے ٹیوٹر کی ضرورت تھی کہ جو اُن کی تین چار لڑکیوں کو تین چار گھنٹے روزانہ پڑھا سکے۔ ایک دوست کی وساطت سے میں نے چودھری صاحب سے ملاقات کا انتظام کیا جب ان کی کوٹھی پر پہنچا تو دیکھا کہ چودھری صاحب پلنگ پر دراز ہیں۔ ارد گرد چاپلوسوں کا مجمع ہے۔ فرش پر دس بارہ اخبارات اور رسائل بکھرے پڑے ہیں۔ اور کونے میں ایک کتا سِسک رہا ہے۔ چودھری صاحب کی عمر کوئی پچاس ساٹھ برس ہو گی۔ رنگ سیاہ فام چہرے پر وقار کے نشان۔ آواز میں درشتی ہاتھوں میں رعشہ۔ میں سلام بجا لایا۔ اور اپنے دوست کی سفارشی چٹھی اُن کے سامنے رکھ دی۔ چٹھی کو پڑھ کر چودھری صاحب نے کہا۔ "دیکھو صاحبزادے۔ مجھے تمھاری لیاقت سے زیادہ تمھاری شرافت کی ضرورت ہے۔ لڑکیوں کو پڑھانا ہے۔ اس لئے نہایت ذمہ داری کا کام ہے۔" "جی ہاں" ایک چاپلوس نے کہا۔ "یہ کوئی لڑکوں کو تھوڑا ہی پڑھانا ہے۔" میں نے جواباً عرض کیا۔ جناب میں آپ کو اپنی شرافت کا کس طرح یقین دلاؤں۔ سوائے اس کے کہ سو پشت سے شریف چلا آتا ہوں۔ اور اگر اس کے باوجود کوئی شرارت کا عنصر باقی رہ گیا تھا۔ تو اس کا بھوک اور بے کاری نے قلع قمع کر دیا ہے" چودھری صاحب نے دوسری بات تنخواہ کے متعلق دریافت کی۔ میں نے پچاس روپے مانگے۔ پچاس روپے کا نام سُن کر چودھری صاحب پلنگ پر سے اُٹھ کر بیٹھ گئے۔ دو تین بار "لاحول" پڑھا۔ اس کے بعد نہایت طنز یہ انداز میں کہنے لگے۔ "ارے اس چھوکرے کی طرف تو دیکھو۔ صرف چار گھنٹے پڑھانا ہے۔ اور پچاس روپیہ ماہوار مانگتا ہے" ایک چاپلوس بولا۔ "بابو صاحب کیا دماغ چل گیا" دوسرے نے کہا "میاں ہوش کی دوا لو۔ پچاس روپیہ میں تو بڑے سے بڑا پروفیسر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

مل سکتا ہے" تیسرے نے کہا "اجی چودھری صاحب۔ یاد ہے۔ آپ کو وہ چھوکرا! جو پچھلے سال آپ کے ہاں پڑھانے آتا تھا۔ کتنا شریف تھا بیچارہ۔ ۵ گھنٹے پڑھاتا۔ اس کے بعد آپ کے تمام خطوط ٹائپ کرتا۔ اس کے بعد بچوں کو سیر کو لے جاتا۔ اس کے بعد....

چودھری صاحب نے سر کھجلاتے ہوئے کہا "ہاں۔ اس کے بعد مجھے اخبار پڑھ کر سناتا میرے لئے انگریزی میں تقاریر لکھتا۔ اور کبھی کبھی تو میری گاڑی ہانکنے سے بھی گریز نہ کرتا" ان تمام باتوں کے باوجود چودھری صاحب نے میری جانب دیکھتے ہوئے کہا "تنخواہ کیا لیتا صرف تیس روپیہ ماہوار"

میں نے سنجیدگی سے کہا "میں اس نوجوان کی ہمت کی داد دیتا ہوں مگر تیس روپیہ میں..."

"اچھا ہم چالیس روپیہ دے دیں گے" چودھری صاحب نے میری بات کاٹ کر کہا "زیادہ تکرار مت کرو۔ کل سے پڑھانا شروع کر دو"

اس تصفیہ کے بعد چودھری صاحب نے ایک نوکر کو بلایا کہ وہ مجھے زنان خانے میں داخل ہونے کے آداب سمجھا دے۔ اس نوکر کی زبانی معلوم ہوا۔ کہ زنان خانے کے باہر ایک چھوٹا سا گھڑیال ہے۔ جس کو آکر ٹیوٹر بجاتا ہے۔ اس گھڑیال کی آواز سن کر ایک خادمہ باہر آتی ہے۔ جو کہ ٹیوٹر کو اندر لے جاتی ہے۔ پڑھنے کے کمرہ میں ایک گھنٹی لگی ہے۔ جس کو ٹیوٹر بجاتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ پڑھنے والیاں پڑھنے کے لئے تیار ہو جائیں۔ پھر خادمہ اندر جا کر لڑکیوں کو ساتھ لاتی ہے۔ اور جب تک ٹیوٹر پڑھاتا رہتا ہے۔ وہ ٹیوٹر کی حرکات و سکنات کا خیال رکھتی ہے۔ ساتھ ہی پتہ چلا۔ کہ چودھری صاحب نے ہر مضمون کے لئے علیحدہ علیحدہ ٹیوٹر مقرر کئے ہوئے ہیں یعنی گھر میں اچھا خاصہ سکول جاری ہے۔ لڑکیاں باری باری ہر ایک ٹیوٹر سے مختلف مضامین پڑھتی ہیں۔ تمام ٹیوٹر ایک وقت

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

پر حاضر اور رخصت ہوتے ہیں چنانچہ مجھے بتایا گیا کہ میں کل دوپہر کے ایک بجے کہ جس وقت باقی ٹیوٹر آتے تھے، آؤں۔ دوسرے دن میں مقررہ وقت پر پہنچ گیا۔ دوسرے ٹیوٹروں سے ملاقات کی۔ ان میں سے ایک مولوی صاحب تھے جو فارسی کے ٹیوٹر تھے۔ ایک پنڈت جی جو حساب پڑھاتے تھے۔ ایک ماسٹر جی جو تاریخ جغرافیہ کے استاد تھے جونہی ہم خادمہ کی معیت میں زنانخانے میں داخل ہوئے۔ دو چار لونڈیوں نے چلانا شروع کیا "بی بی پردہ ماسٹر لوگ آ گئے"۔ "بی بی پردہ۔ عظمت بی بی پردہ۔ رفعت بی بی پردہ۔ بڑی بیگم پردہ۔ چھوٹی بیگم پردہ۔ ماسٹر لوگ آ گئے۔" وہ اس جوش سے چلا رہی تھیں۔ گویا ماسٹر لوگ راہزن یا ڈاکو ہیں۔ پڑھانے کے کمرے میں چاروں کونوں میں چار میزیں تھیں جن کے سامنے دو دو کرسیاں رکھی تھیں۔ دیواروں پر متعدد نقشے لٹکے ہوئے تھے۔ اور ہر ایک میز پر علیحدہ علیحدہ مضمون کی کتابیں پڑی تھیں۔ پڑھانے کا پہلا دن مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ ہم سب نے اپنی اپنی میز پر رکھی ہوئی گھنٹی کو بجایا۔ خادمہ اندر گئی اور چلمن کے پیچھے کچھ کھسر پھسر شروع ہوئی۔ کچھ اس قسم کی آوازیں سنائی دیں۔ تم پہلے چلو۔ تم چلو۔ چلو بھی نا۔ اس کے بعد ایک قطار میں چار نوجوان لڑکیاں کمرے میں داخل ہوئیں۔ ان میں سے ایک میری جانب بڑھی۔ اس کا نیم برہنہ لباس۔ نیم باز آنکھیں۔ اس کا سرکا ہوا آنچل جو کمر کے قریب آ گیا تھا۔ دیکھ کر مجھے پھریری سی آئی اور قریب تھا کہ میں سودا کی طرح پکار اٹھوں۔

ساغر کو میرے ہاتھ سے لینا کہ چلا میں

کہ یکایک میری نظر خادمہ پر پڑی جس کی آنکھیں شعلے برسا رہی تھیں۔ میں فوراً سنبھل گیا۔ دوسرے لمحے میں وہ حسینہ میرے سامنے کرسی پر تن کر بیٹھی ہوئی تھی اور نہایت حقارت سے میری طرف دیکھ رہی تھی۔ اگر میں یہ کہوں کہ اسے نگاہِ اولیں میں ہی مجھ سے

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

نفرت سی ہوگئی۔ تو اس میں کچھ مبالغہ نہ ہو گا۔ چنانچہ دو منٹ پڑھنے کے بعد وہ منہ پھیر کر دروازے کی جانب تکنے لگی۔ میں نے کہا" اجی توجہ فرمایئے۔ کہانی کی تمہید تو آپنے سن لی اب تشریح سنئے " اُس نے اسی جانب دیکھتے ہوئے کہا" مجھے آپکے پڑھانے کا طریق پسند نہیں " یہ کہہ کر وہ اُٹھی اور چلمن کے پیچھے غائب ہوگئی۔ کچھ دیر کے بعد دوسری لڑکی انگریزی پڑھنے آئی۔ پانچ منٹ سبق پڑھنے کے بعد اُس نے کہا کہ کل اس نے پیانو پر ایک نئی طرز سیکھی ہے۔ جس کی مشق وہ اندر جاکر کرنا چاہتی ہے۔" یہ کہہ کر وہ بھی اندر چلی گئی۔ تیسری لڑکی نے پڑھنے سے پیشتر مجھے بتایا کہ اس کا پڑھنے کو جی نہیں چاہتا۔ چوتھی نے کہا کہ مجھے سردرد ہے۔ اب ہم پڑھانے کے کمرے میں چار بیکار ٹیوٹر ایک دوسرے کا منہ تک رہے تھے۔ چند منٹ بیٹھنے کے بعد ہم چلے آئے۔ دوسرے دن بھی کم و بیش پہلے دن والا معاملہ پیش آیا۔ تیسرے دن ایک نئی افتاد پڑگئی۔ چاروں پڑھنے والیاں ہم سے روٹھ گئیں اب ہم ایک ایک کو منا رہے تھے۔ مولوی صاحب کہہ رہے تھے" بی بی تنویر! اب میرا کہنا مان لو اور پڑھو" اور بی بی تنویر سر ہلا کر کہہ رہی تھیں" اونہہ میں بالکل نہیں پڑھوں گی" پنڈت جی کہہ رہے تھے" لو زبیدہ اب غصہ تھوک دو" میں کہہ رہا تھا" بی بی نرگس جانے بھی دو۔ مان بھی جاؤ" اور ماسٹر جی کہہ رہے تھے" اچھا انور چھوڑو بھی اب پچھلی باتیں" اس دن مجھے معلوم ہوا کہ کامیاب ٹیوٹر وہ نہیں جو سب سے اچھا پڑھا سکے بلکہ جو سب سے زیادہ ناز اٹھا سکے۔ بڑی مشکل سے ہم نے تنویر، نرگس، زبیدہ اور انور کو پڑھنے پر راضی کیا۔ چند دن آرام سے گذرے۔ ایک روز میں نے نرگس کو اس بات پر سخت سست کہا کہ وہ انگریزی میں جواب مضمون کیوں لکھ کر نہیں لائی۔ میرا یہ کہنا تھا کہ وہ ناراض ہوکر اندر چلی گئی۔ میں نے خادمہ کو بلانے کے لئے اندر بھیجا۔ اُس نے کہلا بھیجا۔ کہ ہم ایسے ٹیوٹر سے پڑھنے کے لئے

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

تیار نہیں۔ جسے بات کرنے کی بھی تمیز نہیں۔ اس سے اگلے دن وہ پڑھنے کو نہ آئی۔ اس کی بجائے چودھری صاحب تشریف لائے۔ آتے ہی انھوں نے فرمایا کہ میں ملازمت سے برطرف کیا گیا ہوں۔ کیونکہ نرگس کے خیال میں مجھے پڑھانا نہیں آتا۔۔۔۔۔

اب پھر میں ٹیوشن کی تلاش میں سرگرداں رہنے لگا۔ خوش قسمتی سے ایک ہندو ٹھیکیدار کے ہاں ٹیوٹر کی ضرورت تھی۔ ان کی لڑکی کو جو ایف۔ اے میں پڑھتی تھی۔ انگریزی اور اردو پڑھانا تھا۔ مجھے اس شرط پر ٹیوٹر رکھا گیا۔ کہ میں لڑکی کو اس کی والدہ یا اس کے والد کی موجودگی میں انگریزی پڑھاؤں۔ پہلے دن جتنا عرصہ میں پڑھاتا رہا۔ لڑکی کی والدہ پولیس افسر کی طرح لڑکی کی کڑی نگرانی کرتی رہی۔ ہر دو منٹ کے بعد وہ پکار اٹھتی "شیلا سر پر کپڑا لو۔ شیلا ہنسو نہیں۔ شیلا آنکھیں نیچی کرو۔ شیلا ان کے منہ کی طرف کیا دیکھ رہی ہو" اور بیچاری شیلا کا منہ ہر بار شرم سے سرخ ہو جاتا۔ دوسرے دن شیلا کے والد تشریف لائے جس وقت میں پڑھا کر واپس جانے لگا۔ آپ میرے ساتھ ہو لئے۔ راستے میں کہنے لگے "آپ کو ایک بات کہوں۔ ناراض تو نہیں ہوں گے۔ میں نے کہا۔ فرمائیے "آپ ننگے سر نہ آیا کریں۔ میرا مطلب ہے کہ آج کل کافی سردی ہے اور آپ کو سرسام ہونے کا خطرہ ہے" میں نے کہا "بہتر" "ایک اور بات" لالہ جی نے فرمایا "آپ سر پر خوشبودار تیل نہ لگایا کریں۔ میرا مطلب ہے، آپ غریب آدمی ہیں اور آپ کو اس قسم کی فضول خرچی سے گریز کرنا چاہیئے" "اور اب صرف ایک بات اور وہ یہ کہ آپ پان مت کھایا کریں۔ میرا مطلب ہے، کہ اس سے دانت خراب ہو جاتے ہیں" میں نے دل میں کہا۔ جو آپ کا مطلب ہے وہ میں اچھی طرح جانتا ہوں۔ مگر خیر۔

غرضیکہ اس طرح کوئی دو ہفتے پڑھاتا رہا۔ اب نثر کی کتابیں ختم ہو گئی تھیں۔ اور ہم

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

نے انگریزی نظموں کی کتاب اور اردو میں دیوانِ غالب شروع کرنا تھا۔ ایک دن لالہ جی بیٹھے تھے۔ میں پڑھا رہا تھا۔ میں نے انگریزی نظم کی تشریح شروع کی "یہ شاعر کہتا ہے عورتیں ہمیشہ بے وفا ہوتی ہیں" لالہ جی کرسی سے اچھل پڑے۔ کہنے لگے "یہ آپ کیا پڑھا رہے ہیں۔ اور کیا کہہ رہے ہیں"

میں نے عرض کیا "بندہ پرور یہ شاعر کہہ رہا ہے۔ یہ میری ذاتی رائے نہیں" لالہ جی نے حکم دیا "یہ نظم مت پڑھایئے۔ اس سے اگلی نظم پڑھایئے" "بہت اچھا" میں نے کہا۔ شاعر کہتا ہے "اے خوبصورت عورت تو سرد آہیں مت بھر۔ کیونکہ مرد ہمیشہ بے وفا ہوتا ہے" لالہ جی نے چونک کر کہا "یہ نظم مت پڑھایئے۔ آگے چلیئے" میں نے کہا شاعر کہتا ہے "حسن دو روزہ ہے۔ اس لیئے اے نوجوان لڑکیو جتنی جلدی ممکن ہے شادی کر لو" لالہ جی غصے سے لال پیلے ہو گئے "کیا اس کتاب میں خرافات کے سوا اور کچھ نہیں۔ آپ یہ کتاب مت پڑھایئے، اردو پڑھایئے" میں نے دیوانِ غالب پڑھانا شروع کیا۔

صحبت میں غیر کی نہ پڑی ہو کہیں یہ خو
دینے لگا ہے بوسہ بغیر التجا کئے

لالہ جی نے چلا کر کہا "ایسے اشعار مت پڑھایئے" میں نے دوسری غزل نکالی۔

ہم سے کھل جاؤ بوقتِ مے پرستی ایک دن

یہ غزل بھی مت پڑھایئے۔ میں نے تیسری غزل کا شعر پڑھا

دکھا کے جنبشِ لب ہی تمام کر ہم کو
نہ دے جو بوسہ تو منہ سے کہیں جواب تو دے

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

لالہ جی نے دیوانِ غالب میرے ہاتھ سے چھین لیا اور کہنے لگے۔ کیا انگریزی اور اردو شاعری میں سوائے عشق بازی کے اور کچھ نہیں۔ میں آج ہی یونیورسٹی کو چٹھی لکھوں گا کہ یہ کس قسم کی فحش نظمیں نصاب میں شامل کر رکھی ہیں۔ اس کے بعد انھوں نے لڑکی کو اندر چلے جانے کو کہا۔ اور مجھ سے کہنے لگے "یہ مناسب معلوم نہیں ہوتا۔ کہ آپ اس قسم کی نظمیں میری لڑکی کو پڑھائیں۔ خاص کر جب کہ وہ عالمِ شباب میں قدم رکھ چکی ہے۔ میں کسی لیڈی ٹیوٹر کا انتظام کروں گا۔ آپ کو بُرا تو معلوم ہو گا۔ مگر میں مجبور ہوں۔ برسبیل تذکرہ انھوں نے مجھے چند قصّے ایسے ٹیوٹروں کے بھی سنائے۔ جو اپنی شاگرد لڑکیوں کو اغوا کرنے کے بعد آج تک روپوش ہیں اور کہا۔ اگرچہ آپ اس قسم کے آدمی نہیں لیکن پھر بھی احتیاط لازم ہے"۔ میری فیس کا حساب چکایا۔ اور مجھے الوداع کہا۔۔۔۔

چند ہفتے بے کاری کی زندگی بسر کرنے کے بعد مجھے ایک معزز مسلمان گھرانے کی ٹیوشن مل گئی۔ یہاں بھی ایک شرط پر پڑھانا تھا۔ وہ یہ کہ لڑکی پردے میں پڑھے گی۔ میرا خیال تھا کہ لڑکی برقع میں بیٹھ کر پڑھے گی۔ مگر یہ خیال غلط نکلا صاحبِ خانہ چونکہ پرانی وضع کے آدمی تھے۔ اس لئے وہ صرف برقع پر اکتفا نہیں کرنا چاہتے تھے۔ انھوں نے ایک قنات لگا رکھی تھی۔ جس کے ایک طرف لڑکی برقع میں خادمہ کے ساتھ بیٹھتی اور دوسری طرف میں بیٹھتا۔ وقت مقررہ پر میں قنات کے سامنے بیٹھ جاتا۔ اور خادمہ اندر سے پکارتی "ماسٹر جی۔ آداب عرض۔ وہ آ گئی ہیں۔ آپ پڑھانا شروع کریں"۔ اور میں قنات کو مخاطب کر کے کہتا "سنئے۔ کل میں نے آپ کو یہ بتایا تھا۔ کہ شیکسپیر نے کل ۳۷ ڈرامے لکھے۔ وغیرہ وغیرہ" اندر سے آواز آتی "جی ہاں جی"۔ کبھی کبھی ایسا ہوتا کہ خادمہ ساتھ نہ آتی۔ اس حالت میں مجھے یہ پتہ لگانا مشکل ہوتا۔ کہ قنات کی دوسری طرف وہ آگئی

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

ہیں یا نہیں۔ مصیبت یہ تھی۔ کہ وہ کبھی اپنی آمد کی اطلاع مجھے نہ دیتیں۔ اور مجھے اُن کے آنے کا پتہ اُن کی چوڑیوں کی کھنک یا پاؤں کی چاپ سے ملتا۔ کبھی کبھی پاؤں کی چاپ عجیب غلط فہمی کا باعث ہوتی مثلاً میں کہتا "آپ آ گئی ہیں" اور اندر سے آواز آتی "نہیں جی یہ تو میں ہوں کریم بخش کرسی جھاڑ رہا ہوں" یہ پردہ جہاں مصیبت تھا۔ وہاں راحت بھی کیونکہ مجھے پڑھانے میں بہت آسانی ہوتی۔ میں لغات، کورسوں کی کلید وغیرہ اپنے ساتھ لے جاتا۔ اور ان میں سے دیکھ دیکھ کر پڑھائے جاتا۔ ایک بات جو مجھے پریشان کرتی تھی۔ وہ یہ تھی۔ کہ جس دن خادمہ ساتھ نہ آتی۔ وہ پڑھتے وقت مجھ سے عجیب و غریب سوال کرتیں۔ مثلاً ایک دن میں جان کیٹس کی نظم پڑھا رہا تھا۔ اس میں ایک جگہ کہا گیا تھا "میں نے اس کے چار بوسے لیے اور پھر وہ سو گئی" یک لخت انھوں نے قنات کی دوسری طرف سے پوچھا "جی یہ چار بوسے کیوں لیے گئے۔ پانچ کیوں نہیں" میں نے کہا "چار بوسے کافی ہیں" انھوں نے پوچھا "اور اگر پانچ ہوتے؟" میں نے کہا "تو پھر آپ یہ کہتیں چھ کیوں نہیں"۔ اس پر وہ ہنسنے لگیں۔

کبھی کبھی وہ سیکس کے موضوع پر اس بے باکی سے گفتگو کرتیں کہ مجھے ڈر آنے لگتا۔ مثلاً یہ تمام شاعر عاشق مزاج کیوں ہوتے ہیں۔ کیا واقعی انگلستان کی ہر ایک لڑکی کو لارڈ بائرن سے محبت تھی۔ ملٹن اتنا زاہد اور متقی تھا پھر اُس نے تین شادیاں کیوں کیں۔

اس لڑکی کو میں نے تین ماہ پڑھایا۔ مگر مجھے اس طرح معلوم ہوتا تھا۔ کہ میں تین ماہ ایک قنات کو پڑھاتا رہا ہوں۔ خدا خدا کر کے اس ٹیوشن سے نجات ملی.....

اس کے بعد مجھے ایک ہندو رائے صاحب کے اکلوتے لڑکے کو پڑھانا پڑا۔ یہ لڑکا گورنمنٹ کالج میں بی۔ اے میں پڑھتا تھا۔ رائے صاحب کو میں اُن کی کوٹھی پر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

ہلا۔ آپ نے مجھے دیکھتے ہی پوچھا۔

"آپ بیمار ہیں؟" میں نے کہا۔ "نہیں میں بے کار ہوں" کہنے لگے۔ "تو یہ آپ نے یتیموں سی شکل کیوں بنا رکھی ہے۔ اور کیا آپ اتنے تہی دست ہیں کہ بال بھی ترشوا نہیں سکتے۔ اور پھر اتنی لمبی داڑھی رکھنے کا کیا فائدہ ہے۔ اس ٹھاٹھ سے آپ رئیس زادوں کو پڑھائیں گے۔ اُف! کیا بے رُعب چہرہ ہے"

میں نے عرض کیا۔ "بندہ پرور میری داڑھی یا لباس نے تو رئیس زادوں کو پڑھانا نہیں۔ اس لئے اُن کی فکر نہ کریں۔ البتہ اگر آپ کو میری قابلیت کے متعلق کوئی شک ہو تو اُسے رفع کر سکتا ہوں" کہنے لگے۔ "محض لیاقت اور ذہانت کس کام کی۔ مجھے تو ایسا ٹیوٹر درکار ہے جو میرے لڑکے کو آداب و اخلاق سکھا سکے۔ زندگی کی ہر اُلجھن میں اُس کی راہنمائی کر سکے" میں نے یہ سمجھ کر کہ میری دال یہاں نہ گلے گی۔ آخری حربہ استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ میں نے کہا۔ "میں اس سے پہلے رئیس زادوں کو پڑھاتا رہا ہوں۔ آپ میرے متعلق چودھری وہاب دین سے دریافت کر سکتے ہیں" چودھری وہاب دین کا نام سُن کر وہ پسیجے اور کہنے لگے۔ "اچھا کل سے مدن کو پڑھانا شروع کر دو" مسٹر مدن جن کا پورا نام مسٹر مدن موہن تھا۔ اُن رئیس زادوں میں سے تھے۔ جنھیں علم اور کتابوں سے نفرت اور کتوں اور لڑکیوں سے محبت ہوتی ہے۔ آپ نہایت خوش اندام۔ خوش پوشاک طالب علم تھے۔ اور سچ تو یہ ہے۔ کہ طالب علم کا ہے کے اچھے خاصے لارڈ بائرن تھے۔ اُن کا مرغوب شغل حسین لڑکیوں کو اپنے دام میں پھنسانا تھا۔ چنانچہ جتنی لڑکیاں بھی کوٹھی کے آس پاس رہتی تھیں۔ ان سب پر آپ کا دانت تھا جس وقت پڑھانا شروع کرتا۔ وہ اپنے کسی تازہ رومان کا قصہ چھیڑ دیتے۔ بسا اوقات

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کتاب میرے ہاتھ سے چھین کر زمین پر پٹک دیتے اور کہتے۔ اجی ماسٹر صاحب چھوڑیئے اس بک بک کو۔ ہر روز وہی بائرن۔ وہی شیلی۔ کیوں نہ ہم اور تم خود بائرن اور شیلی بنیں؟" اور پھر ماسٹر جی۔ سچ بتائیے۔ کیا آپ نے کبھی محبت کی۔ پھر خود ہی کہتے۔ مگر آپ سے محبت کیسے گا کون۔ سُوکھ کر تو آپ کانٹا ہو رہے ہیں۔ بالکل مجنوں کی طرح۔ مگر مجنوں سے تو لیلیٰ کو محبت تھی۔ ماسٹر صاحب آپ سے کسی لیلیٰ کو عشق ہے۔ اچھا بھلا کوئی اچھا سا شعر سنائیے۔ نہایت خوبصورت شعر کیا کہا۔ آپ کو کوئی شعر یاد نہیں۔ کتنے خشک آدمی ہیں آپ۔ سنئے میں آپ کو شعر سناتا ہوں۔ داغ دہلوی کا شعر ہے۔ کیوں پسند آیا۔ اچھا تو آج پلازا میں کون سی پکچر ہے۔ چلیں گے آپ۔ گاڑی منگواؤں۔ میرے امتحان کا فکر نہ کریں۔ سب ممتحن واقف ہیں۔ ہر سال رشوت یا رسُوخ سے میں پاس ہو ہی جاتا ہوں۔ اور پیشتر اس کے کہ میں کچھ کہتا۔ وہ گھسیٹ کر مجھے پلازا لے جاتے۔ تقریباً سارا وقت اس قسم کی باتوں میں ضائع ہو جاتا۔ مگر چونکہ مجھے تنخواہ معقول مِل رہی تھی اس لئے میں اس اَمر کی چنداں پروا نہ کرتا۔

میری سب سے آخری ٹیوشن ایک خاصی مصیبت ثابت ہوئی۔ بدقسمتی سے مجھے ایک ایسے بنئے کے لڑکے کو پڑھانا پڑا۔ جو کہ خود نہایت کنجوس اور جس کا لڑکا نہایت غبی واقع ہوا تھا۔ لڑکے کی ذہانت کا یہ حال تھا۔ باوجودیکہ وہ الیف۔ اے میں پڑھتا تھا۔ اُسے یہ معلوم نہ تھا کہ گریٹا گاربو مرد ہے یا عورت۔ اور سان فرانسسکو کسی شہر کا نام ہے یا کسی آدمی کا۔ میں اُسے جو کچھ پڑھاتا وہ اس کا مطلب بالکل اُس کے برعکس سمجھتا۔ مثلاً اگر میں کہتا کہ دنیا میں بہت سے بھیڑیئے انسانوں کے لباس میں پھرتے دکھائی دیتے ہیں۔" تو وہ کہتا "آپ کا مطلب ہے کہ دنیا میں ہر انسان بھیڑیا ہے۔" اگر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

میں اسے یہ سمجھانے کی کوشش کرتا۔ کہ سورج ساکن ہے اور زمین گھومتی ہے۔ وہ اس کا مطلب یہ نکالتا۔ کہ زمین ساکن ہے اور سورج گھومتا ہے۔ بعض اوقات تو مجھے یوں محسوس ہوتا کہ کسی چیز کو اُس کے دماغ میں داخل کرنے کا صرف یہی طریقہ ہے کہ وہ چیز اُس کی کھوپڑی پر رکھ دی جائے اور اس پر ہتھوڑے سے ضربیں لگائی جائیں۔

یہ بنیا روپے پیسے کے معاملے میں بہت ہوشیار تھا۔ جب مہینہ ختم ہوتا تو حساب چکاتے وقت وہ کسی نہ کسی وجہ کی بنا پر تقریباً ایک ہفتہ کی تنخواہ ضرور کاٹ لیتا۔ کبھی اس لئے کہ مجھے تین دن زکام کی شکایت رہی تھی۔ جس کی وجہ سے میں اس کے لڑکے کو اچھی طرح پڑھا نہیں رہا۔ کبھی اس لئے کہ فروری کے اٹھائیس دن ہوتے ہیں۔ میں نے اٹھائیس دن لڑکے کو پڑھایا ہے۔ اس لئے تیس دن کی بجائے اٹھائیس دن کی تنخواہ ملے گی۔ کبھی کہتا۔ کہ دو دن آپ نے ایک گھنٹہ کی بجائے پچپن منٹ پڑھایا تھا۔ اس لئے آپ کے دس منٹ کے پیسے میں نے کاٹ لئے ہیں۔“

دوسری کوفت اس بنئے کے گھر یہ تھی۔ کہ وہ تقریباً پون درجن بچوں کا باپ تھا۔ جس وقت میں اُس کے بڑے لڑکے کو پڑھا کر فارغ ہوتا۔ ان لڑکوں کی ماں اپنے تمام چھوٹے چھوٹے بچوں کو میرے پاس بھیج دیتی۔ کہ چلتے چلتے میں ان کو ایک آدھ بات سمجھاتا جاؤں۔ چنانچہ وہ طرح طرح کے فضول سوالوں سے میرا دماغ چاٹتے رہتے۔

”ماسٹر جی، نادر شاہ کس کا بیٹا تھا؟ ماسٹر جی سپین کا دارالخلافہ کیا ہے؟ ماسٹر جی۔ اگر دو آنے تین پائی کا ایک خرگوش آئے تو پندرہ آنے تو پائی کے کے خرگوش آئیں گے۔ ماسٹر جی ”استقلال“ اور ”استقبال“ میں کیا فرق ہے؟.... ”فصیلِ کشورِ ہندوستان کے کیا معنی ہیں.....؟“

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

اِس قسم کے سوالات سن کر میرا دل کباب ہو جاتا۔ اور بے اختیار جی میں آتا کہ ان میں سے ایک آدھ کا گلا گھونٹ کر کہیں بھاگ جاؤں۔ جان عجیب ضیق میں تھی کہ یک لخت نصیب نے پلٹا کھایا۔ مجھے مقامی کالج میں ملازمت مل گئی اور بنئے اور ٹیوشن سے نجات . . . . .

لیکن اگرچہ اب میں ٹیوٹر نہیں رہا۔ پھر بھی لمبا اوقات خواب میں اپنے آپ کو چھوٹے چھوٹے کالے کلوٹے بچوں میں گھرا ہوا پاتا ہوں۔ ان میں سے ایک پوچھتا ہے "ماسٹر جی۔ نادر شاہ کس کا بیٹا تھا۔ دوسرا کہتا ہے۔ اگر دو آنے تین پائی کا ایک خرگوش آئے۔ تو پندرہ آنے نو پائی کے کے خرگوش آئیں گے . . . . . "

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# اپنے وطن میں سب کچھ ہے پیارے!

ٹیگور۔ اقبال۔ کوہ ہمالیہ اور تاج محل کے علاوہ اپنے وطن میں بہت سی ہستیاں اور اشیاء قابلِ ستائش ہیں۔ مثلاً مچھر۔ شاعر۔ عشاق یہ تو وثوق سے نہیں کہا جا سکتا کہ اپنے وطن میں مچھر زیادہ ہیں یا شاعر۔ مگر بہر حال دونو کافی تعداد میں ہیں۔ مچھروں اور شاعروں میں اس لئے بھی مطابقت ہے۔ کہ دونو شمع ہوتے پر بھنبھنانا شروع کرتے ہیں۔ نیز جس طرح مچھروں کی کئی قسمیں ہیں۔ اسی طرح شاعروں کی بھی کئی قسمیں ہیں۔

(۱) شاعر جو اپنا کلام طبلہ اور سارنگی کے ساتھ گا کر سناتے ہیں (۲) شاعر جو ساری عمر حکومت کے خلاف نظمیں لکھتے ہیں۔ اور آخر میں کسی سرکاری محکمے میں نوکر ہو جاتے ہیں (۳) شاعر جو اپنی نظم کا گراموفون ریکارڈ اپنی آواز میں تیار کرواتے ہیں۔ اور پھر اسے خود ہی فروخت کرتے ہیں (۴) شاعر جو صرف طوائفوں کے لئے لکھتے ہیں۔ (۵) شاعر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

جنھوں نے شاعری سکھانے کے کالج کھول رکھے ہیں۔ شعرا کے بعد اپنے وطن میں عشاق کا نمبر آتا ہے۔ عشق ہماری گھٹی میں پڑا ہے۔ چنانچہ اپنے وطن کا ہر شخص مجنوں اور کوہکن کا نام لیوا ہی نہیں۔ بلکہ خود مجنوں اور کوہکن ہے۔ عشاق کی صفِ اوّل میں کالجوں کے طالب علم ہیں۔ ان کا عشق "والہانہ عشق" کہلاتا ہے۔ ان کو ہر لڑکی اور ہر عورت سے عشق ہوجاتا ہے۔ بازار میں سے گذرتی ہوئی عورتوں سے۔ ٹانگہ یا موٹر میں سوار کالج کی لڑکیوں سے، سکولوں کی اُستانیوں سے۔ ہسپتالوں کی نرسوں سے، سینما کی ایکٹرسوں سے، خوبصورت چینی لڑکیوں کی تصویروں سے، ان کے اظہارِ محبت کے طریقے بھی نرالے ہیں۔ معشوق کی طرف گھور گھور کر دیکھنا معشوق کے قریب سے سرک کر گذر جانا۔ اُس پر آوازے کسنا۔ اُس کا نام کالج کی دیواروں، تختۂ سیاہ اور بنچوں پر لکھنا۔ اُس پر کاغذ کے غبارے یا چاک کے ٹکڑے پھینکنا۔ طالب علموں کے بعد عشاق کا دوسرا بڑا گروہ دکان دار طبقہ سے تعلق رکھتا ہے۔ ان کا عشق "سوقیانہ عشق" کہلاتا ہے انھیں ہر خوبصورت سودا خریدنے والی سے عشق ہوجاتا ہے۔ یہ اپنے عشق کا اظہار تب کرتے ہیں۔ جب معشوق دکان سے باہر چلا جاتا ہے۔ اس کی عدم موجودگی میں اُس کے خد و خال۔ شوخی و شرارت کا تذکرہ چٹخارے لے لے کر دکان کے دوسرے آدمیوں یا ہمسایوں سے کیا جاتا ہے۔ عشاق کی تیسری جماعت ان لوگوں پر مشتمل ہے جو پیر سال یا قریب مرگ ہیں۔ ان کا عشق "صوفیانہ عشق" کہلاتا ہے۔ ان کا مقولہ ہے سدا رہنے دو ابھی ساغر و مینا میرے آگے۔ یہ عبادت گاہوں، مزاروں اور جلسوں میں عورتوں کی طرف دیکھ دیکھ کر دلی تسکین حاصل کرتے ہیں۔ عشاق کی آخری جماعت وہ ہے جس کا عشق "غائبانہ عشق" کہلاتا ہے۔ اس جماعت کے افراد کو

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

نادیدہ محبوب سے عشق ہو جاتا ہے۔ جیسے ریڈیو پر گانے والی تمام طوائفوں سے، خوبصورت برقع میں چلنے والی عورتوں سے، ہالی وڈ میں کام کرنے والی ایکٹرسوں سے، ملک کی ہر نامور ادیبہ اور شاعرہ سے۔

(۲)

اپنے وطن میں ادبا کو قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ انھیں کوئی شریف آدمی محلے میں مکان کرائے پر نہیں دیتا۔ کوئی شخص اُن کے ساتھ اپنی لڑکی کا رشتہ نہیں کرنا چاہتا۔ اور اُن کو اُن کی نظموں اور مضامین کا کوئی معاوضہ ادا نہیں کیا جاتا۔ مگر پھر بھی اُن کا کافی احترام کیا جاتا ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ بہت سے ہندوستانی ادیب ہوا پر پلتے ہیں۔ چنانچہ جتنا بڑا ادیب ہوتا ہے۔ اُتنا ہی وہ افلاس زدہ ہوتا ہے۔ سب سے بڑا ہندوستانی ادیب وہ ہے۔ جس کے مرنے پر اس کے کفنانے اور دفنانے کے اخراجات میونسپل کمیٹی کو ادا کرنے پڑتے ہیں۔ امریکہ اور انگلستان میں جب مصنف مرتے ہیں تو اپنے پیچھے لاکھوں پونڈ کی جائدادیں چھوڑ جاتے ہیں۔ ہندوستان میں جب کوئی مصنف مرتا ہے تو وہ یہ چھوڑ جاتا ہے۔ ٹوٹی ہوئی چارپائیاں، غلیظ بستر چند لوٹے اور قرضہ اتنا کہ مرحوم کی سات پشتیں بھی ادا نہ کر سکیں۔ اپنے وطن میں ادبا کی شاذ ہی ور یا دلی سے تعریف کی جاتی ہے۔ اگر وہ کوئی اچھی چیز لکھیں تو یہ فرض کر لیا جاتا ہے۔ کہ انھوں نے کہیں سے چرائی ہے۔ اور اگر چرائی نہیں تو انھوں نے کسی مغربی شاہکار کا ترجمہ کر ڈالا ہے۔ اور اگر کبھی کبھار مان بھی لیا جائے۔ کہ انھوں نے واقعی اچھی چیز لکھی ہے۔ تو یہ کہا جاتا ہے کہ ابھی وہ رذیل قسم کے ادیب ہیں۔ جنھیں ہوپسان اور چیخوف سے دور کی بھی نسبت نہیں۔ چاہے وہ کتنا زور ماریں اُن کی عظمت کا اعتراف

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

ہمیشہ دلی زبان میں کیا جاتا ہے - اور تان اس بات پر ٹوٹتی ہے - کہ ہنوز دہلی دور است -

(۳)

اپنے وطن میں تنقید کا بھی عجب معیار ہے - صرف وہی کتابیں قابلِ قدر سمجھی جاتی ہیں - جن کو ہر شریف آدمی بخوشی اپنی ماں یا بہن کے ہاتھ میں دے سکتا ہے - یعنی جن میں کوئی اصلاح کا پہلو موجود ہے - ہر ایک شاعر اور افسانہ نویس سے یہ توقع کی جاتی ہے - کہ وہ شاعر، افسانہ نویس اور ناولسٹ ہونے سے پہلے پیغمبر، واعظ اور خطیب ہو - اس کی ہر کہانی سبق آموز اور ہر نظم نتیجہ خیز ہو - چنانچہ اگر وہ ناول لکھے - تو ضرور یہ دکھائے کہ نیک آدمی کو نیکی کی جزا ہر حال میں ملتی ہے - اور بدمعاش اپنے جرم کی پاداش میں ضرور پھانسی کے تختہ پر لٹکایا جاتا ہے - اگر وہ افسانے لکھتا ہے - تو وہ یہ ثابت کرنے کی کوشش کرے کہ ہندوستانی بیوی اپنے بدکار خاوند کی خباثت کے باوجود اس سے محبت کرنا اپنا فرض سمجھتی ہے کہ اگر وہ شاعر ہے تو وہ ہر مذہبی اصول کو اپنی نظم کا موضوع بنائے -

(۴)

اپنے ملک کی فلمیں بھی عجیب ہیں - پندرہ پندرہ ہزار فٹ لمبی کہانیوں میں نہ تسلسل نہ پلاٹ - ہر ایک تصویر میں وہی ہیرو وہی ہیروین - ایک درجن کے قریب گانے - پانچ چھ ناچ - بوس و کنار کے بغیر محبت - بے ربط مکالمے - بے معنی گیت - غیر قدرتی انجام - واقعی یہ عجیب ملک ہے - جہاں ڈائرکٹر کہانی لکھنے کے علاوہ گانے اور مکالمے بھی خود لکھتا ہے - ہیرو کا پارٹ بھی خود ادا کرتا ہے - اور دو تین بار ہیروین سے جھوٹ

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

موٹ بیاہ رچانے کے بعد واقعی اُس سے شادی کر لیتا ہے!

(۵)

اپنے وطن میں فحش اشتہارات کی بھی افراط ہے۔ دیواروں پر۔ درختوں کے تنوں کے ساتھ۔ نوٹس بورڈوں پر یہ اشتہار جلی قلم میں لکھے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اور اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی جگہ ان اشتہارات سے بچی ہے۔ تو وہ آسمان ہی ہے ان اشتہاروں کو پڑھ کر ایک غیر ملک کا باشندہ یہی نتیجہ نکال سکتا ہے۔ کہ ہندوستان کا بچہ بچہ جنسی امراض میں مبتلا ہے۔ معزز سے معزز اخبار میں یہ اشتہار نمایاں جگہ پر شائع کئے جاتے ہیں۔ مگر ہم سب اِن سے اس قدر مانوس ہو چکے ہیں۔ کہ ہمارا بڑے سے بڑا لیڈر بھی ان کے خلاف آواز نہیں اُٹھاتا۔

(۶)

اپنے وطن میں ہر اکیلی نوجوان لڑکی یا عورت شک کی نظروں سے دیکھی جاتی ہے۔ اگر وہ اکیلی سیر کو جا رہی ہے۔ تو شکار پھانسنے کے لئے جا رہی ہے۔ اگر وہ اکیلی سفر کر رہی ہے۔ تو ضرور حُسن فروش ہے۔ اگر وہ تن تنہا سکونت پذیر ہے۔ تو اس پر ہم گھناؤنے سے گھناؤنا الزام لگانے میں حق بجانب ہیں۔ اگر وہ کسی ایسے آدمی سے بات چیت کر رہی ہے۔ جو اُس کا بھائی یا باپ نہیں۔ تو ضرور اُس سے اظہارِ محبت کر رہی ہے۔ اگر وہ شادی نہیں کرنا چاہتی۔ تو اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ رنگین مزاج ہے۔ اگر اندھیرے میں کہیں جا رہی ہے۔ تو ضرور اپنے عاشق کے گھر جا رہی ہے۔ اور اگر وہ تاریکی میں کہیں سے آ رہی ہے۔ تو اپنے آشنا کے گھر سے آ رہی ہے چونکہ اپنے ملک میں سوائے طوائف کے ہر ایک عورت غلام ہے۔ اس لئے ہر آزاد خیال

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

عورت پر ہمیں طوائف کا شبہ ہوتا ہے۔

(۷)

واقعی اپنے وطن میں سب کچھ ہے ..... نفاق۔ جہالت۔ غلاظت مذہبی جنون۔ ہمارے سٹیشنوں کے مسافر خانے۔ ہمارے ہوٹل۔ ریل گاڑیاں۔ غلاظت سے پُر ہوتی ہیں۔ مگر ہمارے تحمل کا یہ حال ہے کہ ہم سب کچھ برداشت کر لیتے ہیں۔ کیونکہ ہمیں مسافر خانے یا ہوٹل میں صرف ایک آدھ گھنٹہ ٹھہرنا ہے۔ اس لئے اگر وہ گندے بھی ہیں۔ تو کیا مضائقہ ہے۔ ہمارے مذہبی جنون اور جہالت کی یہ حالت ہے۔ کہ ہم جاہل سے جاہل مولویوں اور پنڈتوں کے ہاتھوں میں کٹھ پتلی بننے کو تیار ہیں۔ وہ جس طرح ہمیں نچاتے ہیں۔ ہم ناچتے ہیں۔ نہ صرف ناچتے ہیں۔ بلکہ اُن کے اشاروں پر ناچنے میں فخر محسوس کرتے ہیں۔ "کیونکہ مسجد کے سامنے ہندوؤں نے باجا بجایا ہے۔ اس لئے ہندو گشتنی ہیں"۔ حالانکہ ابھی ابھی انگریزی پلٹن کا بینڈ قیامت برپا کرتا ہوا مسجد کے سامنے سے گذرا تھا۔ ابھی جس وقت مولوی صاحب نہایت انہماک کے ساتھ نماز ادا کر رہے تھے "کیونکہ اس مسلمان نے گائے ذبح کی ہے۔ اس لئے اس کی گردن اڑا دو"۔ حالانکہ ہر روز انگریزی چھاؤنیوں میں فوجیوں کے لئے ہزاروں گائیں ذبح کی جاتی ہیں۔ اپنے وطن میں مذہبی پیشوا ہمیشہ مزے میں اور مذہب ہمیشہ خطرے میں ہوتا ہے۔ مذہب کا اپنے وطن میں بہترین استعمال کیا جاتا ہے۔ ہندو مسلم کو لڑوایا جاتا ہے۔ مذہب کی بدولت۔ فرقہ وارانہ فساد کرائے جاتے ہیں۔ تو اسی کی بدولت۔ اور غلامی کی زنجیروں کو مضبوط بنایا جاتا ہے۔ تو وہ بھی اسی کی بدولت۔ عجیب بات یہ ہے کہ متعدد بار زک اٹھانے کے باوجود ہم یہ نہیں

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

سمجھتے۔ کہ ہمارے مذہبی پیشوا اپنا اُلو سیدھا کرنے کے لئے ہمیں اُلو بنا رہے ہیں۔

(۸)

مگر کہاں تک ذکر کیا جائے۔ کہ اپنے وطن میں کیا کیا ہے۔ اور کیا کیا نہیں۔ اپنے وطن میں سڑکیں ہیں۔ جن پر رات کو کبھی روشنی نہیں ہوتی۔ اور جن پر دن میں کبھی چھڑکاؤ نہیں ہوتا۔ ایسے جوتشی اور عامل ہیں۔ جنھیں یہ معلوم نہیں۔ کہ آج ہفتے کا کون سا دن ہے۔ مگر جو ہر وقت بتا سکتے ہیں۔ کہ قیامت کب آنے والی ہے۔ ایسی دوکانیں ہیں۔ جو عین بدررو کے اوپر واقع ہیں۔ مگر جہاں سے اشیاء خریدنے میں کسی کو عذر نہیں۔ ایسے مغرب پرست انسان ہیں۔ جو دروازے اور روشندان بند کر کے اپنی بیوی کے ساتھ رقص کرتے ہیں۔ ایسی کم سن بیوائیں ہیں۔ جنھوں نے اپنے خاوند کا چہرہ تک نہیں دیکھا۔ ایسے سیاست دان ہیں۔ جن کے نزدیک سیاست دانی کی انتہا چرخہ کاتنے میں ہے . . . . . . . اینگلو انڈین مصنفوں کی نظر میں ہندوستان، مہاراجوں۔ ہاتھیوں اور سپیروں کا ملک ہے۔ حالانکہ اچھی طرح دیکھا جائے۔ تو یہ نقالوں۔ غداروں اور کنگالوں کا وطن ہے۔

اپنے وطن میں محبت گناہ ہے۔ اور عشق جرم۔ مذہب پر جائز اعتراض کرنا کفر ہے۔ اور پرانی روش کو چھوڑنا غداری . . . . . . صرف ایک چیز اپنے وطن میں نہیں۔ اور وہ ہے خوبصورت عورتیں۔ چنانچہ یہی وجہ ہے۔ کہ ہمارے راجاؤں نوابوں اور شعرا کو خوبصورت عورتیں لانے کے لئے پیرس اور لندن جانا پڑتا ہے۔ اس چیز کے علاوہ اپنے وطن میں سب کچھ ہے۔ الہ آلا ثر بجا

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

فرماتے ہیں :-

اپنے وطن کے دن رات نیارے
باغ اور آکاش، پھول اور ستارے
اپنے وطن میں سب کچھ ہے پیارے!

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

## سب کچھ مہنگا ہو گیا ۔ کتابیں سستی ہو گئیں

# میری لائبریری

### آردو میں کم خرچ کاغذی کتابوں (پاکٹ بکس) کا پہلا سلسلہ

"اگر ہم اب بھی کتابیں نہ خریدیں تو اس کا مطلب ہے کہ ہم کتابیں پڑھنا ہی نہیں چاہتے۔" روزنامہ : ڈان ، کراچی

---

مصنف : لن ۔ یو ۔ تانگ

## جینے کی اہمیت

پہلی قیمت: بارہ روپے
ساڑھے پانچ روپے

"زندگی کے خشک مسائل پر اتنی دلچسپ کتاب میری نظر سے آج تک نہیں گزری ۔" علامہ نیاز فتح پوری ، مدیر: نگار

---

مصنف : ڈیل کارنیگی

## میٹھے بول میں جادو ہے

پہلی قیمت: سات روپے
تین روپے

قرآن اور بائبل کو چھوڑ کر اس کتاب نے لوگوں کو سب سے زیادہ کامیابی بخشی ہے۔ قرآن اور بائبل کو چھوڑ کر یہ دنیا کی سب سے مقبول کتاب ہے ۔ مختلف زبانوں میں ایک کروڑ جلدیں بک چکی ہیں ۔

---

مصنف : ڈیل کارنیگی

## پریشان ہونا چھوڑیے

پہلی قیمت : چھ روپے
تین روپے

ہماری مالی ، جنسی ، ذہنی اور روحانی پریشانیوں کے آزمودہ علاج ۔

---

مصنف: ڈیل کارنیگی

## گفتگو اور تقریر کا فن

پہلی قیمت: پانچ روپے
سوا دو روپے

اس کتاب کے مطالعے سے آپ کی باتیں لوگوں کا دل موہ لیا کریں گی ۔

---

مصنف : ڈاکٹر مارڈن

## زندگی اور عمل

قیمت : ڈیڑھ روپیہ

روز مرہ زندگی کے مسائل کو عملی طور سے حل کرنے کے آسان راستے ۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

مولانا ابوالکلام آزاد

## غبار خاطر

تین روپے
پہلی قیمت: چھ روپے

قدرت بیان کی بے ساختگی، فکر کے پیمانے کی بلندی، نظر کے معیار کی ارجمندی سے معمور خطوط کا یہ مجموعہ ایک عظیم انسان کی ذہنی زندگی کا روشن ترین عکس ہے۔

———

مولانا ابوالکلام آزاد

## تذکرہ

تین روپے
پہلی قیمت: سات روپے

باطل کے خلاف حق کی طاقتوں کے زبردست جہاد کا تذکرہ۔ حق کے لئے لڑنے والوں کی ان مثالوں سے پڑھنے والوں کے دل مدتوں گرم رہیں گے۔یہ مثالیں اندھیرے میں جگنوؤں کی طرح چمکتی رہیں گی۔

———

مصنف: عطا اللہ پالوی

## حلال و حرام

خاص میری لائبریری میں: سوا دو روپے

قرآن کے مطابق کھانے پینے اور فنون لطیفہ میں کیا حلال اور کیا حرام ہے۔ ایک روشن فکر مصنف کے قلم سے ایک اہم معاشری اور دینی مسئلے پر ایک انقلاب آفریں کتاب۔

———

مصنف: آرتھرویگل

## قلو پطرہ

خاص میری لائبریری میں: تین روپے

ملکۂ مصر، ملکۂ جلال و جمال قلوپطرہ کی رنگین و سنگین زندگی کا حقیقت آفریں جائزہ۔ ''قلوپطرہ—قدیم مصر اور قدیم روم کی انتہائی دلچسپ معاشرتی تاریخ ہے۔''

روزنامہ: امروز' لاہور

———

علی ناصر زیدی پروفیسر پاکستان ملٹری اکیڈیمی

## معلومات کا انسائیکلوپیڈیا

خاص میری لائبریری میں: تین روپے

آپ کا گھر اب آپکے ہمسایوں کی نسبت اس لئے بھی افضل سمجھا جائیگا کہ اس میں معلومات کا انسائیکلوپیڈیا جیسی اہم اور مفید کتاب موجود ہوگی۔ معلومات کی صحت اور وسعت سے آپ یقیناً اپنے ماحول میں ممتاز حیثیت حاصل کر سکتے ہیں۔ پانچ سو صفحوں کی اس ضخیم اور بھرپور کتاب کی تیاری میں مرتب نے کوئی کسر نہیں چھوڑی اور ناشر نے حتی الامکان قیمت کم رکھی ہے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

## لہریں — حماقتیں — مزید حماقتیں — پرواز

1.50 3.00 3.00 1.50

اردو کے مشہور و مقبول ترین افسانہ نگار شفیق الرحمان کے ہنستے مسکراتے افسانوں اور خاکوں کے یہ چار مجموعے اس بات کا ثبوت ہیں کہ "شفیق الرحمان موجودہ دور میں شگفتہ اور صحت مند ادب کا بانی ہے۔"

ماہ نامہ: ادب لطیف، لاہور

---

## سنگ و خشت — شیشہ و تیشہ — گرد کارواں

1.50 1.50 1.50

کنہیا لال کپور کے طنز کے تیروں اور مزاح کی پھلجھڑیوں سے معمور مضامین اور خاکوں کے یہ تین مجموعے ہماری معاشری، ادبی اور اخلاقی زندگی کو بے نقاب کرنے میں مثال نہیں رکھتے۔ کپور کے مضامین میں ظرافت ہے، زندگی ہے، گہما گہمی ہے۔

---

مصنفہ:
قرۃالعین حیدر

## میرے بھی صنم خانے

تین روپے
پہلی قیمت: چھ روپے

قرۃ العین حیدر اردو میں ایک بالکل نئے اسلوب نگارش کی موجد ہیں۔ ان کا یہ ناول اردو کے چند بہترین ناولوں میں شمار ہوتا ہے۔

---

## دیوان غالب

میری لائبریری میں اردو کے مقبول ترین شاعر کے اردو کلام: دیوان غالب کا صحیح ترین نسخہ بے داغ طباعت کے ساتھ پیش کیا جا رہا ہے تاکہ دس بیس روپے کے بجائے یہی نسخہ صرف سوا دو روپے میں مل جائے۔

---

## ابوبکر، صدیق اکبر — عمر، فاروق اعظم

8.00 4.50

دنیائے اسلام کے نامور مورخ محمد حسین ہیکل کے قلم سے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کی مستند ترین اور انتہائی دلکش سوانح عمریاں۔ تاریخ اسلام سے دلچسپی رکھنے والوں کے لیے یہ کتابیں ناگزیر ہیں۔

---

مصنف:
ابو زید شلبی

## خالد، سیف اللہ

سوا دو روپے
پہلی قیمت: پانچ روپے

خدا کی تلوار' خالد' سیف اللہ پر یہ کتاب حرف آخر کا درجہ رکھتی ہے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

## الزھرا ــــ الحسین ــــ الھارون

2.25 ــــ 1.50 ــــ 1.00

عمر ابوالنصر عربی کا نامور سوانح نگار ہے - الزھرا میں خاتون جنت بی بی فاطمہ کی جیتی جاگتی شخصیت اجاگر کی گئی ہے - الحسین حضرت امام حسین کے حالات کا سب سے مستند تذکرہ ہے - الھارون عظیم ترین مسلمان بادشاہ ھارون الرشید کے دلچسپ ترین واقعات پر مبنی ہے - ان تینوں کتابوں میں مصنف نے تاریخ نویسی کا ایک نیا اور برتر معیار قائم کیا ہے -

مصنف :

سوا دو روپے

---

علامہ شبلی نعمانی

## المامون

پہلی قیمت : پانچ روپے

''شبلی نعمانی نے المامون میں مامون الرشید بن ھارون الرشید کے تمام کارنامے، اچھے یا برے، نہایت خوبی اور بے انتہا خوش اسلوبی سے لکھے ھیں - انھوں نے دلچسپ واقعات کے ساتھ ساتھ مامون کی پرائیویٹ زندگی، اس کے مشغلوں اور محفلوں کا بھی ذکر کیا ہے - اور اس زمانے کی زندگی اور معاشرت کا نقشہ کھینچ دیا ہے -'' سر سید

---

مصنفہ : ودادالسکاکینی

مترجم : عبدالصمد صارم

## رابعہ بصری

خاص میری لائبریری میں : ڈیڑھ روپیہ

''دنیائے تصوف کی مشہور ہستی رابعۂ بصری کے نام سے ہر شخص واقف ہے، اردو ادب میں بھی اس نام کو تلمیحی حیثیت حاصل ہے لیکن ان کے حالات کا علم ہزار میں سے ایک کو بھی نہیں اسلیے یہ کتاب صنف تاریخ و تذکرہ میں بڑا اچھا اضافہ ہے''- نیاز فتح پوری

---

مصنف : احمد زکی

مترجم : عبدالصمد صارم

## عمر بن عبد العزیز

خاص میری لائبریری میں : سوا روپیہ

بنو امیہ کے ایسے جلیل القدر فرزند کے حالات جس نے خلفائے راشدین کی یاد تازہ کر دی - ایک مختصر لیکن بھرپور کتاب -

---

مصنف : انیس زکریا

ترجمہ : عبدالصمد صارم

## امیر معاویہ

خاص میری لائبریری میں : سوا روپیہ

سلطنت بنو امیہ کے بانی، کاتب وحی، حضرت امیر معاویہ کی سیاست، فراست اور طرز حکومت کا جائزہ ایک منصفانہ کتاب -

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# مکتبۂ جدید ۶ فتح محمد روڈ لاہور

"یہ واقعہ ہے کہ علم و ادب کی مکتبۂ جدید سے زیادہ گراں قدر خدمات کرنے والا ادارہ اِس وقت کوئی دوسرا نہیں۔"

علامہ نیاز فتح پوری

"کتابوں کی طبع و اشاعت بجائے خود ایک مقتدر فن ہے، اِس فن میں مکتبۂ جدید کی دسترس اور مہارت سے شاید ہی کسی کو انکار ہو۔"

فیض احمد فیض

آپ اچھی کتابیں مطالعہ کرتے ہیں!
مکتبۂ جدید اچھی کتابیں شائع کرتا ہے!

---

## ہفت روزہ نصرت لاہور

یکے از مطبوعات مکتبۂ جدید ——— اڈیٹر: حنیف رامے

"اِنسانوں کے دلوں میں بہتر زندگی کے لئے آرزو پیدا کرنا، اپنے مُلک و مِلّت کے مسائل میں تعمیری [ضر]بات کے ساتھ خود حصّہ لینا اور دوسروں کو مائل کرنا نصرت کا مطمحِ نظر ہے۔"

ابو الاثر حفیظ جالندھری

"نصرت نے جو حیرت انگیز ترقی کی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اِس کے پیچھے ایک صحت مند پیغام ہے اور اِس میں بصیرت کی چمک ہے۔"

مصوّرِ مشرق، عبدالرحمٰن چغتائی

ایک شمارہ: چھ آنے

سال بھر کے لئے پندرہ روپے۔ دو سال کے لئے پچیس روپے


CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

میری لائبریری میں

# تین خوش و خرم کتابیں

## گرد کارواں

سنگ و خشت اور شیشہ و تیشہ کے مصنف کنہیا لال کپور
کے تازہ ترین مضامین کا مجموعہ جس میں ان کا معرکہ آرا
ڈراما ''سلیم اور انارکلی'' (مکمل) شامل ہے۔

قیمت: ڈیڑھ روپیہ

---

## چراغ تلے

مشتاق احمد یوسفی کے مضامین کا پہلا مجموعہ
اردو ادب کی گھٹی گھٹی فضا میں تازہ ہوا کا بھرپور جھونکا
طنز نگاری ہی نہیں۔ نثر نگاری کی بھی جیتی جیتی مثال

قیمت: ڈیڑھ روپیہ

---

## پرواز

لہریں، حماقتیں، مزید حماقتیں کے مصنف شفیق الرحمان کی مزاحیہ
تحریروں کا ایک اور مجموعہ جس میں ان کے مشہور افسانے:
ایک دفعہ کا ذکر ہے، قصہ حاتم طائی بے تصویر، شیطان
اور کوہ ہمالیہ، شیطان کی خالہ جان وغیرہ شامل ہیں۔

قیمت: ڈیڑھ روپیہ

مکتبۂ جدید، لاہور

رپن پریس، لاہور

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri